۷۸۶



بسم اللہ الرحمن الرحیم

حمد بیحد مورخ عالم دائم البقا کو زیبا ہے - جس نے آیۂ لامعد فی ستۃ ایام کو -

۱۳۱۳ھ ۱۳۱۳ھ

مادۂ ایجاد دنیا سے بے چیز ظاہر کیا - فجل جلالہ وعم نوالہ واحسن خصالہ واحمد ابہا

۱۳۱۳ھ ۱۳۱۳ھ

اور درود نامحدود درب ودود اُس عالم یگانہ کو صباح ومسا زیبا ہے - جو کہ حلّہ ما ینطق

۱۳۱۳ھ

عن الھویٰ سے محلّی ہو کر بادشہ عالم ہوا - فصلّی اللہ علیہ وآلہ الطاہرین

۱۳۱۳ھ ۱۳۱۳ھ

واصحابہ الموقنین والعابدین -

شعر ہوا سر سبز ایسا خامہ ہنگام رقم میرا ✦ بنا ہے شاخ طوبیٰ حمد خالقین قلم میرا

ہزار ہزار شکر اُس باغبان حقیقی کا کہ جس نے انسان ضعیف البنیان کو قوت بیان عطا فرما کر
اس گلشن کون وفساد میں اشرف المخلوقات کیا - اور لاکھ لاکھ شکر اُس کدیور گلبن عالم کا کہ
جس نے اس ناچیز پودے کو گلستان خلد نشان دین متین باعث ایجاد عالم علّت
غائی خلقت عالم وآدم ختم الانبیاء والمرسلین فخر الائمۃ المنتجبین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ
علیہ وآلہ اجمعین نشو ونما عطا فرما کر مجھ سے حیات دل کی ہدایت واطیعوا اللہ ورسولہ

واولی الامر منکم الخ - وقل لا اسئلکم علیه اجرا الا المودة فی القربی
وبمودائے احادیث بین انی تارک فیکم الثقلین کتاب الله وعترتی اهلبیتی
ومثل اهلبیتی کسفینة نوح الخ متمسک کتاب الله وعترت رکھا بعد حمد و صلوٰة
یہ سرگشتہ وادی حیرانی و آوارہ بادیہ پریشانی ہیچمدانی ابن میر جعفر علی رضوی مدظلہ العالی
ابن جنت آشیان مرحوم طاب ثراہ وجعل الجنة مثواہ یعنی حکیم میر مہدی حسین رضوی
حیدرآبادی عفی اللہ عنہ المتخلص بہ الہام احقر تلامذہ جناب معلی القاب گردون قباب ثریا رکاب
شہنشاہ ملک سخن فرمانروائے ممالک ہر علم و فن شاعر عدیم المثال مورخ بیہمال عالی المکان
رفیع الشان المقرب والاستاد السلطان ابن السلطان الخاقان ابن الخاقان
اعلیحضرت رفیع منزلت گردون رفعت مشتری سخاوت زینت بخش وسادہ جاہ و جلال متکی
ارائک فرخندگی و اقبال - فارس مضمار خصم افگنی و دشمن شکاری - منظور انظار الطاف
حضرت باری المؤید بعنایات رب الارباب نظام السلطنة والنصفة والمعدلة
والبسالة والجلالة والمروة والاقبال میر محبوب علیخان بہادر نظام الملک آصفجاہ خلد اللہ ملکہ
وسلطنته وزاد اللہ عمرہ وحشمته یعنی بلبل ہندوستان جہان استاد ناظم یار جنگ دبیر الدولہ
فصیح الملک نواب مرزا خان بہادر داغ دہلوی دامت فیوضہم العالی مادام الایام واللیالی
عرض کرتا ہے کہ ایک روز سرشاندوز حضرت جہان استاد مدظلہ العالی نے برسبیل تذکرہ
دوران کار اپنے تلامذہ حاضر الوقت سے ارشاد فرمایا کہ فن شریف تاریخگوئی کی اگرچہ چند کتابیں
زیور طبع سے مزین ہوگئی ہیں - لیکن کوئی کتاب ایسی نہیں کہ جو اپنی جامعیت کے سبب رافع احتیاج
ہو - غنیمت ہو - پس کیا اچھا ہو کہ اگر میرے تلامذہ (کثر اللہ جماعتہم) میں سے کوئی شخص اس امر
اہم کو اختیار کرکے جملہ کتب مشتہرہ کے الفاظ کے علاوہ اور الفاظ مساوی الاعداد جمع کرے
اور جمیع ضوابط و قواعد و ضوابط تاریخگوئی و حل مسائل مابہا النزاع ایک کتاب مبسوط و ضخیم طبع
کرادے - چونکہ اسوقت روئے سخن اس ہیچمیرز ہیچمدان کیطرف تھا بناءً علیہ میں نے اسی روز سے
کمر ہمت چست باندھی اور امتثال فرمان واجب الاذعان استاد جہان کو اپنے پر فرض و لازم کرکے
پانچ سال کے عرصہ میں اس فن کے جملہ کتب مطبوعہ یعنی لم التواریخ - و آئینہ تواریخ - و گنجینۂ تواریخ

وگلشن خیال وکان تاریخ ومساوی الاعداد بسعی وجستجوی کمال فراہم کیا اور قریب بیس ہزار لفظ عمدہ وبکار آمد اسمین اضافہ کرکے ایک کتاب ضخیم تیار کی - چونکہ اتمام تالیف وآغاز طبع ۱۳۱۳ میں منصۂ ظہور پر جلوہ آرا ہوا لہذا اس کتاب کو باسم تاریخی گلبن تاریخ موسوم کیا - خداوندا اس بیرسے گلبن ہمیشہ بہار کو مدام سرسبز وشاداب رکہہ اور ثمرۂ قبول عام سے مثمر وباور کر اور اسکے فواکہ ورائحہ روح فزا سے مذاق وشام ہر مستلذ کو شیرین کام ومعطر کر - مین نے بنظر آسانی اس کتاب کو دو گلبن پر تقسیم کیا ہے - اور ہر گلبن مین کئی گل اور غنچے ہین - جن سے مشام جان ناظرین معطر وخوشبو رہیگا - چونکہ یہہ کتاب بموجب فرمان حضرت جہان استاد مد ظلہ العالی تالیف ہوئی ہے - لہذا بعد ملاحظہ واجازت حضرت محتشم طبع کرادیگئی - اور حسب الحکم سامی جمیع تلامذہ گرامی کو اطلاع دیجاتی ہے کہ اس فن شریف مین کتاب ہذا کو اپنا دستور العمل سمجہین اور اسکے خلاف کبہی کار فرما نہون وما علینا الا البلاغ وبہ نستعین والحمد للہ رب العالمین

## گلبن اول بیان تاریخ وحل مسائل بہا النزاع مین یہہ مشتمل ہے آٹھ گلون پر

گل اول یعنی تاریخ اور اُسکے موضوع وغایت کے بیانمین - تاریخ کی لغوی معنی ظاہر کردن وظاہر شدن ہے اور صاحب کنز اللغات نے اسطرح تعریف کی ہے کہ تاریخ وقت چیزے پدید کردن اور صراحین وقت پیدا کردن ہے - اور اصطلاح مین تقرر مدت ابتدا سے کسی امر عظیم وواقعہ قدیم کے مثل کسی پادشاہ کے جلوس کے یا شادی مرگ وولادت وبنا سے باغ وعمارت وجنگ وغیرہ کے - اور یہہ بہی واضح ہو کہ ہر علم کا ایک موضوع ہوتا ہے کہ جسکے عوارض ذاتیہ سے بحث کیجاتی ہے - پس موضوع تاریخگوئی کا اعداد حروف ہین اور غایت یادداشت وقائع وسوانح روزگار ہے

گل دوم اعداد حروف کے بیانمین - واضح ہو کہ استخراج اعداد بحساب ابجد ہوتا ہے اور کلمات ابجد یہہ ہین - ابجد - ہوز - حطی - کلمن - سعفص - قرشت - ثخذ - ضظغ - انمین ہمزہ اور الف ممدودہ جسکا بیان انشاء اللہ تعالے آگے آئیگا شریک نہین ہین -

جاننا چاہئے کہ ابجد کے اعداد کی تقسیم کے چار درجے ہین - پہلا اکائی کا - دوسرا دہائی کا -
تیسرا سیکڑے کا - چوتہا ہزار کا - اسطرح ا ب ج د ہ و ز ح ط ی ک
ل م ن س ع ف ص ق ر ش ت ث خ ذ ض
ظ غ - واضح ہو کہ حروف فارسی و ہندی بہی اپنے ہم مخرج حروف کے عدد ہین

**گل سوم ہمزہ والف ممدودہ کے بیان مین** - یہہ گل مشتمل ہے دو غنچون پر -

**غنچہ اول ہمزہ کی بحث مین** - (ء) ہمزہ جو مراد ایک خط منحنی سی ہے اہل جمل نے
اسکے لئے کوئی عدد مقرر نہین کیا اور نہ یہہ حروف ابجد مین داخل ہے چنانچہ معلوم ہوا -
پس تاریخ مین اسکا کوئی عدد نلیا جاوے - بلکہ بجائے حرکت تصور کرین - اگر یہہ کہا جائے
کہ عربی مین الف متحرک کو ہمزہ کہتے ہین اور الف کا ایک عدد مقرر ہے - تو اسکا جواب
یہہ ہے کہ اگر الف کی صورت مین ہمزہ تحریر کیا جائیگا تو اسکے لئے بہی ایک عدد ہوگا والا فلا -
اور اگر یہہ کہا جائے کہ اگر ہمزہ کوئی چیز نہین ہے تو حروف تہجی مین (لا) جو لکہا جاتا ہے
وہ کیا ہے جواب اسکا یہ ہے کہ وہ مشعر ہے ایک جملہ مقدر کا یعنے (ہذا لا ہمزۃ) مطلب
اسکا یہہ ہے کہ یہہ ہمزہ جو بشکل خط منحنی مرقوم ہے ہمزہ نہین ہے بلکہ دراصل وہی ہمزہ ہے
جو ابتدائے حروف تہجی مین بنام الف لکہا جاتا ہے - کیونکہ الف کی تعریف یہی ہے
کہ وہ ہمیشہ ساکن ہو بنابران اسمین صلاحیت اس امر کی نہین کہ وہ تنہا لکہا جائے اور سر اسم
وغیرہ واقع ہو کیونکہ ابتدا بسکون محال ہے پس لا محالہ وہ ہمزہ ہے اگر کوئی شخص
یہہ اعتراض کرے کہ اگر وہ ہمزہ ہے تو الف کہان ہے - جواب اسکا
یہہ ہے کہ کل حروف تہجی مفرد ہین الا (لا) چونکہ یہہ امر مسلم ہو چکا ہے کہ حرف ساکن
تنہا لکہا جانیکی قابلیت نہین رکہتا ہے لہذا واضع نے الف کو لام کے ساتہہ کہ دونون مین
اتحاد قلبی ہے لکہکر ظاہر کیا - پس معلوم ہوا کہ ہمزہ یعنے (ء) یہہ خط منحنی کوئی چیز نہین
پس اسکا کوئی عدد تاریخ مین محسوب نکرین - کیونکہ تاریخمین کتابت کا اعتبار ہے نہ سماع و قیاس
و تلفظ کا - واضح ہو چونکہ زبان عرب مین آخر بسکون محال ہے لہذا ہر لفظ مہموز اللام وغیرہ کے
آخر مین ہمزہ بڑہا کر اسکو تنوین دیدیتے ہین جیسا کہ جزاءً و ایفاءً وغیرہ اور املائے فارسی مین

یہہ ہمزہ ساقط ہو جاتا ہے - لیکن جبوقت یہہ الفاظ مضاف واقع ہوتے ہین تو یہہ ہمزہ
یا کے ساتہہ بدل دیا جاتا ہے مثلاً جزاسئے اعمال وایفاسئے وعدہ وغیرہ - اب اس ہمزہ کی
جو بشکل یائے مثناۃ تحتانی ہے تاریخمین دس عدد لئے جائینگے - بعض اسطرح لکہتے ہین کہ
جزاء اعمال وایفاء وعدہ اور اس ہمزہ کا ایک عدد تاریخمین لیتے ہین چنانچہ نعمتخان عالی
نے ایسا ہی کیا ہے - تاریخ باخرد گفتم سخن را دستگاہے شد وسیع * پیش اہل دل بود
تاریخ گفتن فرض عین * حرف مد را ساخت مدغم پیر عقل آگاہ گفت * نحو جائز کرد اینجا التقاء
ساکنین * التقاء کے ہمزہ کا ایک عدد داخل اعداد تاریخ ہے - اور بعض بجاسے حرکت تصور
کر کے چہوڑ دیتے ہین یعنے اُسکا کوئی عدد نہین لیتے چنانچہ تاریخ وفات میر یحیٰی کاشی
تاریخ احیاء سخن چو کرد یحیٰی جان داد * احیاء کے ہمزہ کا کوئی عدد نہین لیا گیا - لیکن متاخرین
نے اس قسم کی کتابت ہی کو متروک کیا ہے - پس ایسے ہمزہ کو بجاسئے حرکت تصور کرین اور اُسکا
کوئی عدد نلین - اور جب اضافت کی ضرورت ہو تو یائے اضافت لکہکر اوس کے دس عدد شمار
کرین - مثال اسکی یائے اضافی کے بیان مین مرقوم ہے -

غنچہ دوم الف ممدودہ کی بحث مین - الف ممدودہ چونکہ کتابت مین ایک ہی الف
لکہا جاتا ہے اسواسطے اسکا ایک ہی عدد لیا جائے - بعض یہہ کہتے ہین کہ یہہ مرکب ہے ہمزہ
اور الف ساکن سے بنا بران ہر ایک کا ایک ایک عدد شمار کرین چنانچہ مرزا طالب علی کلیم نے
تاریخ ولادت اورنگزیب عالمگیر پادشاہ مین لفظ آفتاب کے الف ممدودہ کے دو عدد لئے ہین
اور مدہمزہ کو افسر آفتاب کہکر تخرجہ کا اشارہ کیا ہے تاریخ داد ایزد بپادشاہ جہان * خلفی ہمچو
نو گل شاداب - چون باین مژدہ آفتاب انداخت * افسر خویش برہوا چو حباب * طبع دریافت
سال تاریخش * زد رقم آفتاب عالمتاب * لیکن یہہ قول بدو وجہ مرفوع ہے اول یہہ کہ ہمزہ
کا کوئی عدد نہین - دوم یہہ کہ قواعد و ضوابط تاریخگوئی کے خلاف ہے - کیونکہ تاریخ مین
جتنے حرف لکہے جاتے ہین اگرچہ غیر ملفوظ ہون اُن کے عدد محسوب ہوتے ہین نہ کہ حرکات
سبب مد کا عدد لیا جائے تو حرکات ثلاثہ و جزم وغیرہ نے کیا قصور کیا ہے - اسی بنا پر
مدغم و مشدد مثل نبی و وصی و فرخ و خرم مین صرف ایک یا اور ایک را کے عدد لئے جاتے

پس الف ممدودہ کا بھی ایک ہی عدد لینا چاہیئے - اور مختار متاخرین و جمہور مورخین بھی یہی ہے
گل چہارم تاے مثناۃ فوقانی کے بیان مین - تاے مثناۃ فوقانی جو اواخر کلمات مین
بشکل ہاے مدورہ لکھی جاتی ہے مثل صلوٰۃ و جنۃ وغیرہ کے - اسکے بارے مین رام پرشاد ظاہر صاحب
کان تاریخ نے لکھا ہے کہ اسکے چارسو عدد لینے خطا ہین - اور حکیم میر ضامن علی صاحب جلال
لکھنوی بھی با ستدلال قول صاحب خزانۂ عامرہ وغیرہ نہایت طول طویل عبارت مین اپنے
رسالۂ افادۃ التاریخ مین تحریر فرمایا ہے کہ تاے تانیث اسمی و مصدری وغیرہ کے پانچ
احاد لینا چاہیئے کیونکہ ایسی تے کو رسم الخط عربی مین مدور یعنے گرد بشکل (ہ) ہاے مدورہ
لکھتے ہین بنابران جو عدد (ہی) کے ہوتے ہین وہی عدد اس (تے) کے بھی لینا چاہیئے
وغیرہ - یہہ بجا کہ تاریخ مین کتابت اور رسم الخط کا اعتبار ہے - لیکن رسم الخط مین
ہاے ہوز پر دو نقطے نہین لکھتے اور عربی مین تاے تانیث وغیرہ کو اکثر گرد ہی لکھا کرتے ہین
اس سے معلوم ہوا کہ رسم الخط عربی مین تا دو صور تو نہین لکھی جاتی ہے - ایک مدور اور
ایک دراز آپ یہہ ثابت کر دیجے کہ ایسی (تے) قطعاً (ہی) ہے - اور اس مقام پر استدلال
خطبۂ مہملہ صاحب مقامات حریری بالکل مہمل ہے - کیونکہ یہہ وہ تاریخی نہین ہے -
اور نظم بھی نہین - ممکن ہے کہ اسنے حالت وقف مین لکھا ہو - کاش اسکے عوض کسی
اہل زبان عرب و عجم کی کوئی تاریخ اس قسم کی تحریر فرماتے جو اس قسم کے (تے) کے
(ہی) ہونے پر مشعر ہوتی - اور اسکے پانچ عدد لئے ہوتے - مین نے جہانتک تحقیق کی
ہے زباندانان عجم نے ہر (تے) کے خواہ دراز مکتوب ہو یا مدور چارسو ہی عدد لئے ہین
چنانچہ آقا مرزا ہمدم صاحب مرحوم شیرازی نے تاریخ شہادت مرزا عباس مرحوم مین جو
سنہ ۱۲۷۶ھ مین مع رفقا درجہ عالیہ شہادت سے فائز ہوئے ہین تحریر فرمایا ہے -
تاریخ عباس ذاکر تشنہ لب تشنگان چو گشت + مقتول با چہاردہ از ہمدم و ندیم + تاریخ
قتلشان چو بجستم سروش غیب + در داد این ندا - دخلوا جنۃ النعیم + اسمین جنۃ کی
(تے) کے چارسو عدد لئے گئے ہین = و نیز یکتا از سید الشعرا سخن فارس افتخار ہر علم و فن
مورخ بیمثال بشاعر بیکمال مولانا و مقتدانا جناب آقا سید علی صاحب شوشتری دامت برکاتہم

تاریخ انتقال غفران منزل نواب ناصر الدولہ بہادر مین فرمایا ہے - تاریخ ناصر الدولہ ۱۲۸۲ھ
نال الفردوس - دولت کی (تے) کے چارسو عدد شمار فرمائے ہین - غیر ازین
اکثر اساتذہ اردو نے بہی یہی طریق اختیار کیا ہے چنانچہ خود حضرت جلال نے اون کی
تاریخین رسالۂ افادۃ التاریخین تحریر فرمائی ہین بخیال طوالت اس مختصر مین قلم انداز ہوئین -
اور جناب شیخ امام بخش صاحب صہبائی دہلوی مرحوم نے بھی اپنے قول فیصل مین اسی
قول کو ترجیح دی ہے - کہ تائی موصول مثل کعبۃ اللہ کے چارسو عدد اور تائے
موقوف مثل رب الکعبہ کے پانچ عدد لئے جائین - یہہ قول نہایت انسب واولی اور قواعد
تاریخگوئی کے بالکل مطابق ہے - کہ جیسی کتابت ہو ویسی ہی عدد لئے جائین اور حضرت
جہان استاد مدظلہ العالی کا بہی یہی حکم ہے - ماورائے توجیہات متذکرہ مولفین
ام التواریخ و آئینہ تواریخ و گلشن خیال و مساوی الاعداد نے بہی جہان کہین (تے)
لکھی ہے اُسکے چارسیکڑے شمار کئے ہین - پس جب ہائے مدور پر دو نقطے ہون تو مثل
(تے) کے اُسکے چارسیکڑے لئے جائین -

**گل پنجم کاف بیانیہ وغیرہ کے بیان مین** - جب یہ کاف علیحدہ یعنے تنہا لکھے
جائینگے مثل (کہ) کے تو انکی پچیس عدد لئے جائینگے یعنے کاف کے بیس اور آخری
شوشہ کے جو اصل مین (ہ) ہے پانچ ایسے جملہ پچیس عدد - اور جب کسی دوسرے
حرف یا لفظ کے ساتہہ مرکب ہونگے تو بیس عدد لئے جائینگے مثل کت - کز - وغیرہ کے
اگرچہ صاحب آئینہ تواریخ نے اور بعض دیگر نے اس کاف کے بہی بیس عدد لئے ہین
لیکن مختار جمہور قول اول ہے - چونکہ شائع ہے لہذا امثال کی ضرورت نہین -

**گل ششم یائے تحتانی کے بیان مین** - یائے مثناۃ تحتانی خواہ معروف ہو
یا مجہول جیسے خدائی - رسائی بروزن فعولن اور آئی بروزن فعلن بسکون عین اور آ
ہوئی بروزن فَعَل بتحریک عین اور آئے بروزن فعلن بسکون عین اور گئے بروزن فعِ
وغیرہا ان یا یون کے بیس بیس عدد شمار کئے جائینگے - کیونکہ انکی کتابت وہ یائے
ہے اسطرح (ی) یائے معروف (ے) یائے مجہول اور اگر یہی یا مثل آی اور آہی بروزن فاع لکھی جائے

دس عدد شمار کرین - مثال یائے معروف ہمزہ دار کی - حضرت اسیر مرحوم نے فرمایا ہے
؎ دعائے خلق دوا ہوگئی شفا پائی * ہوگئی اور پائی کی یایون کے بیس بیس عدد
عدد لئے ہین - حضرت ناسخ مرحوم نے فرمایا ہے ؎ ہمایون و مسعود شد کد خدائی - کد خدائی
کی یا کے بیس عدد محسوب ہین - مثال یائے مجہول ہمزہ دار کی حضرت جہان استاد
نواب فصیح الملک بہادر نے فرمایا ہے ؎ ہنکنڈے سے آگئے اب حضور سے
سازگار آئے الٰہی متفق لیل و نہار - آگئے اور آئے کی یایون کے بیس بیس عدد محسوب
ہین - علیحدہ کیجئے - دیجئے بروزن فاعلن اور دئے - لئے بروزن فعل اِن یایونکے
بھی بیس بیس عدد لئے جائین - کیونکہ انکی کتابت بھی دو یایون سے ہے - مثال اُس
اوس یا کے جو بروزن فاع تقطیع مین واقع ہوتی ہے - حضرت جہان استاد مدظلہ العالی
نے نواب یوسف علیخان بہادر فردوس مکان والی ریاست رامپور کی تہنیت تشریف آوری
مین ارشاد فرمایا ہے ؎ شان و شوکت جاہ و اقبال اب یہ آئے - آئے کی یا کے
دس عدد محسوب ہین - حکیم میر ضامن علی صاحب جلال نے یائے معروف ہمزہ دار کے
بیس عدد اور مجہول یا ہمزہ کے دس عدد لینے کو حکم فرمایا - اسکی کتابت کے لئے بھی
ایک یا کے ساتھہ لکھنے کو تاکید کی ہے - لیکن وجہ تحریر نہین فرمائی کہ یا کے معروف
و مجہول مین اتنا بڑا فرق کیونکر ہوا - حالانکہ دونو نپر ہمزہ ہے اور دونو نکا ایک ہی وزن فافہم
ایضاً حضرت جلال نے گلزار داغ کی تاریخ طبع جو تحریر فرمائی ہے وہ دیوان مذکور مین
اسطرح درج ہے ؎ بوئے گلزار داغ آئی آج - اور افادۃ التاریخ مین اسطرح مرقوم
ہے ؎ بوء گلزار داغ آئی آج - واللہ اعلم ان دونون مین کون سی صورت صحیح
ہے - کیونکہ صورت اولی مین بو کے بعد یائے اضافی ہے اگر اسکے دس عدد حساب
کئے جائین اور آئی کی یا کے بیس تو ۱۳۰۶ عدد ہوتے ہین اسمین دس عدد سنہ مطلوب سے
بڑھجاتے ہین - اور صورت ثانی مین بو کے بعد ہمزۂ اضافت خلاف رسم الخط اور متروک ہے
جیسا کہ ہم لکھہ آئے ہین - چونکہ گلزار داغ افادۃ التاریخ سے پہلے طبع ہوا ہے - قیاس
یہہ کہتا ہے کہ حضرت نے پہلے بو کو یائے اضافت کے ساتھہ تحریر فرمایا تھا اور آئی کی

یا کے دس عدد لئے تھے - لیکن افادۃ التاریخ کی تالیف کے وقت اسکی صحت فرمائی گئی چونکہ آئی کی یا کے بیس عدد لینے ضروری تھے اسلئے یائے اضافت کو اڑا کر ہمزۂ اضافت لکھدیا فافہم -

ف ۱ یائے اضافی و توصیفی وغیرہ اوزان مرقومہ بالا مین سے کسی وزن پر آئین انکے دس ہی عدد لئے جائینگے - کیونکہ یہہ ایک ہی یا ہے صرف اشباع سے اختلاف وزان ہو جاتا ہے - چنانچہ حضرت جہان استاد مدظلہ العالی کی یہ تاریخ منظہر ہے سے منور ہین ہے ضیائے دکن - ضیائے دکن کی یائے اضافی کے دس عدد لئے ہین -

ف ۲ آئین - تزئین - رئیس - سئیس وغیرہ مین مکتوبی دو یا مین ان الفاظ مین دو یا کے بیس عدد لئے جائین مثلاً آئین کے (۷۱) - تزئین کے (۴۷۷) رئیس کے (۲۸۰) اور سئیس کے (۱۴۰) عدد شمار کرین -

ف ۳ آئینہ اگر بروزن مفعولن لکھا جائے تو اسکے (۷۶) عدد ہونگے اور اگر آئنہ بروزن فاعلن لکھا جائے (۶۶)

ف ۴ حکیم میر ضامن علیصاحب جلال افادۃ التاریخ مین تحریر فرماتے ہین کہ لفظ نبیّین و وصیّین وغیرہ مین ایک یا کے عدد تاریخین لئے جائینگے کہ ان الفاظ کی رسم الخط مین مکتوبی ایک ہی یا ہوتی ہے چنانچہ خاتم النبیین کے (۱۱۸۴) اور سید الوصیین کے (۲۶۱) عدد تاریخین لینا چاہئے = واضح ہو نبی بتشدید یا بروزن فعیل مشتق ہے نبأ یا نبو سے اسکی معنی خبر دہندہ یا عالیمرتبت ہے اور اسکی جمع واؤ و نون کے ساتھہ نبیون آتی ہے اور جمع مذکر سالم کا اعراب حالت رفع مین واؤ کے ساتھہ اور حالت نصب و جر مین یا کے ساتھہ ہوتا ہے چونکہ یہان نبی مضاف الیہ واقع ہوا ہے - اور مضاف الیہ ہمیشہ مجرور ہوتا ہے اسلئے جمع یا و نون کے ساتھہ نبیین ہوئی پس نبیّین مین اصل مین تین یا ہین لیکن کتابت مین دو یا کا لکھا جانا ضرور ہے ورنہ کتابت غلط ہے علیٰہذا وصیین مین بھی پس ان الفاظ مین دو یا کے عدد لئے جائین بنابران خاتم النبیین کے (۱۱۹۴) عدد ہوئے اور سید الوصیین کے

(۲۷) فاعتبروا یا اولی الابصار۔

**گل ہفتم کیفیت حروف مرکبہ کے بیان میں** جاننا چاہئے کہ لفظ اللہ کے چھیاسٹھ عدد تاریخین لئے جاتے ہین کیونکہ اسکی کتابت میں بوجب اس مصرع کے ایک الف دولام اور ایک ہائے ہوز ہے **مصرع** اللہ بود یک الف وہا و دولام کیونکہ اللہ اصل مین الالہ تھا ہمزہ آگو بقاعدہ تسہیل حذف اور لام اول کو ساکن کرکے لام ثانی مین ادغام کیا اور سیبویہ کا قول ہے کہ اصل اللہ لاہ تھا مشتق لیہ سے جو معنی پوشیدن و دریدہ رفتن ہے پس لاہ پر الف ولام زائدہ زیادہ کیا گیا اور لام اول کو ثانی مین ادغام پس اللہ ہوا۔ اور یہی قول ارجح ہے کذا فی الغیاث والصراح والمنتخب پس اس تحقیق سے اصل اللہ مین دولام کا ہونا ثابت ہے۔ اور محقق طوسی علیہ الرحمہ نے بہی معیار الاشعار مین اسی قول کو ترجیح دی ہے۔ بنابران شہادت سید الشہدا علیہ الصلواۃ والسلام کی تاریخین مولوی روم نے کہا ہے **تاریخ**

من چگویم کربلا را واقعات ÷ آہ بیرون آمدہ از اسم ذات۔ اسم ذات اللہ سے ہے اسمین سے آہ یعنے الف وہا نکالدیا تو دولامون کے ساٹھ عدد باقی رہے اور یہہ معرکہ قیامت آثار سنہ ۶۰ ہجری مین واقع ہوا ہے۔

**ف** الٰہی مین بعد لام کے اور اسحق مین بعد حا کے اور یہہ ہا مین بعد ہائے اول کے اور اسمعیل مین بعد میم کے جو الف تلفظ مین آتا ہے وہ تاریخین معتبر نہین ہے اسکے اعداد عدد محسوب نہون گے۔ ہان اگر اسحاق اور اسماعیل الف کے ساتہہ لکہے جائین گے تو الف کا ایک عدد لیا جائیگا وکذ البواقی۔

**گل ہشتم آداب مورخ مین**۔ جب تحقیق ابواب ما بہا النزاع کما حقہ ہو چکی تو ضرور ہوا کہ آداب مورخ بہی ایک علیحدہ فصل مین لکہی جائین تا شخص سمجہہ جائے کہ تاریخ گوئی کیا چیز ہے اور اسکے آداب کیا ہین پس واضح ہو کہ ہر مورخ کو صحت الفاظ واملا ورسم الخط ضرور و لابد ہے۔ اور فن تاریخگوئی کے نکات سے بخوبی واقفیت حاصل کرے ورنہ مورد اعتراض ہوگا۔ کیونکہ معائنہ فصول مرقومہ سے

صاف طور پر ظاہر و ہویدا ہے کہ اکثر مسائل مین کیا بحثین ہوئی ہین - اور کیسے کیسے اساتذہ
و مسورخین نامی گرامی مطعون طعن اعتراض ہوئے ہین اور کیا کیا باریکیان اس فن شریف
مین پیدا ہوئی ہین - اگر ان رموز مرقومہ پر کاربند نہون سگے لامحالہ دہوکا ہوگا اور تاریخ
کہنے مین جو محنت اٹہائی ہے وہ بالکل برباد ہو جائیگی - اور جب اعتراض ہوگا اسوقت
کہین صورت مفر کو سون دکہائی نہ دیگی - ایک تاریخکی کتابمین مین نے دیکہا ہے کہ
علیحدہ کو (علیدہ) لکہا ہے اور بعض علاحدہ لکہتے ہین یہہ دونون صورتین غلط اور لاعلمی
و عدم واقفیت کاتب پر دال ہین - کیونکہ یہہ لفظ دو لفظون سے مرکب ہے - ایک علی
دوسرے حدہ - جب انکو باہم ملاکر لکہین تو یہہ صورت (علیحدہ) ہونی چاہیے - صورت
اول مین الف مقصورہ علی کا جو بشکل یا رسم الخط مین لکہا جاتا ہے غائب ہے - اور صورت
ثانیمین بجائے یا الف مرقوم ہے - اگرچہ تلفظاً صحیح ہے لیکن خلاف رسم الخط تاریخمین -
برابر یا کے ساتھہ لکہنا چاہئے - علیہذا - علیہذا مین بہی لام کے بعد جو ایک شوشہ سا
لکہا جاتا ہے وہ یا ہے جو اصل مین الف مقصورہ ہے - لیکن تاریخ مین صورت کتابت
کا اعتبار کیا جاتا ہے - جیسے کہ موسی - عیسی - مصطفی - مرتضی - ان سبمین الف مقصورہ
کے عدد مثل یا کے دس لئے جاتے ہین -

## گلبن دوم اقسام و صنائع تاریخ مین

اسمین پانچ گل ہین **گل اول اقسام تاریخ مین** حسب وضع تاریخکی تین قسمین ہین -
اول صوری - دوم معنوی - سوم صوری و معنوی - **گل دوم تاریخ صوری کی
بیانمین** - تاریخ صوری اس تاریخکو کہتے ہین کہ جسمین فقط الفاظ مظہر تاریخ ہون
اعداد حروف سے کچہہ بحث نہین جیسا کہ سعدی علیہ الرحمہ نے تصنیف بوستان کی تاریخ
فرمائی ہے **تاریخ** ز ششصد فزون بود پنجاہ و پنج - کہ پر در شد این نامبردار گنج - یا جیسے
کسی نے امیر تیمور کی ولادت و خروج و وفات کی تاریخ کہی ہے **رباعی** سلطان تیمور
کہ مثل او شاہ نبود - در ہفتصد و سی و نہ در آمد بوجود - در ہفتصد و ہفتاد و یکی کرد خروج

در ششصد و ہفت کرد عالم بدرود ❊ گل سوم تاریخ معنوی کے بیان مین - تاریخ معنوی
اس تاریخکو کہتے ہین کہ جسمین الفاظ و حروف سے کوئی بحث نہین ہوتی - صرف اتنا ہو
کہ الفاظ با معنی اور اپنی تقریب سے مناسبت تمام رکہتے ہون - اگر الفاظ کو واقعہ سے
نسبت نہو گی تو وہ تاریخ تاریخ نہو گی - لیکن اسمین اعداد حروف سے بحث کیجاتی ہے -
یعنے فقرہ یا مصرع تاریخ کے حروف کے عدد مشعر تاریخ ہوتے ہین - اور اس تاریخ معنوی
کی تین قسمین ہین - **کامل الاعداد - زائد الاعداد - ناقص الاعداد -**

**غنچہ اول تاریخ معنوی کامل الاعداد کے بیان مین** - اور یہہ کئی نگہتون پر مشتمل ہے

**نکہت اول** کامل الاعداد وہ تاریخ ہے کہ جسکے عدد پورے ہون - کم و زیادہ نہون -
یہہ ضرور نہین کہ مصرعہ موزون ہی ہو - بلکہ ایک ہی لفظ ہو لیکن مناسب اور با معنی ہو
جیسا کہ جیسے نواب آصف الدولہ بہادر کے انتقال کی تاریخ لفظ **غریب** (۱۲۱۲ھ) کہی ہے
یا استاذی حضرت جہان استاد نواب فصیح الملک بہادر داغ دہلوی مدظلہ العالی
نے طبع دیوان دوم نواب کلب علیخان بہادر مرحوم والی رامپور کی تاریخ فرمائی ہے
تاریخ اسے داغ ہوا طبع کلام شہ والا ❊ اس نظم کی تاریخ کہی مین نے **شہ نظم** (۱۲۹۵ھ)
یا ولادت شہزادہ کی یہ تاریخ تاریخ یہ سال ولادت کی آئی ندا - کہ اسے داغ لکہدے
**شبیہہ نظام** (۱۳۰۱ھ) یا جیسے پیج محلہ نو تعمیر کی تاریخ فرمائی ہے مصرعہ اس سے بہتر ہے
اور کیا تاریخ - کہدے اسے داغ **سیر گاہ حضور** (۱۳۰۱) - یا جیسے برادر عزیز مولف میر محمد علیصاحب
تخلص شاگرد حضرت جہان استاد مدظلہ العالی نے اپنی دختر نیک اختر کی ولادت باسعادت
کی تاریخ کہی ہے مصرعہ **دختر صاحبہ** (۱۳۰۲ھ) - یا جیسے اس ہیچمدان نے انوری صاحب معظم
و محترم جناب میر طاہر علیصاحب قبلہ مدظلہ العالی کے فرزند کی ولادت کی تاریخ کہی ہے
تاریخ بدہ ساقیا زان مے روح پرور - کہ سازد مشام دلم را معطر - شگفتہ یکی غنچہ
از باغ احمد - گلی شد ہویدا از بستان حیدر - بطاہر علی داد فرزند نیکی - خدا وند از فضل و
الطاف سیے مر - گل بوستان مراد منت او - کہ او ہست نور دو چشم برادر - الہم فکر تاریخ
ہمیکرد ناگہ - بگفتا خرد کو - قمر ہے **نیک اختر** (۱۳۰۲ھ) - یا جیسے یہ تاریخ مصرعہ گفتا بگوشش گل

کہ بگو - غنچہ مراد - مثال اُس تاریخ کی جو پوری مصرع مین نکلتی ہے . جیسے

استادی بلبل ہندوستان جہان استاد نواب فصیح الملک بہادر نواب

محمد مشتاق علیخان مرحوم کے جلوس کی تاریخ فرمائی ہے ؎ جلوس خسرو عالم پناہ
نیک نہاد - یا جیسے تاریخ مدار المہامی جنرل اعظم الدینخان بہادر مرحوم فرمائی ہے -
؎ اس نیابت کی یہہ کہی تاریخ - آصف اعظم جہانبانی - یا جیسے تہنیت خلعت ریاست
نواب مشتاق علیخان بہادر والی رامپور کی تاریخ فرمائی ہے ؎ خلعت کا ہے داغ عیسوی
سال - تشریف شہریار جمندی - یا جیسے راجہ ہرکشن سنگہ بہادر والی کشن کوٹ کے
با اختیار ہونیکی تاریخ فرمائی ہے ؎ مبارک کشن کوٹ راجہ کو ہو - یا جیسے اعلیحضرت
قدر قدرت سکندر شوکت دارا حشمت حضور پر نور بندگانعالی متعالی خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ کے
شکار فرمانیکی تاریخ فرمائی ہے ؎ شاہ آصف نے شیر مارے دو - یا جیسے برادر عزیز القدر
میر محمد علیصاحب رنج نے انتقال پر ملال نواب مختار الملک عماد السلطنہ کی تاریخ کہی ہے
؎ شد راہی فردوس برین حاکم عادل - ولہ تاریخ ولادت فرزند ارجمند نواب مستطاب
قمر رکاب گردون قباب امیر اکبر سرآسمانجاہ بہادر دام اقبالہ ؎ صاحب اولاد اب
تمکو خدا نے کیا - یا جیسے اس ہیچمدان نے انتقال برادر عزیز میر حسن علی مرحوم کامل تخلص
کے انتقال کی تاریخ کہی ہے ؎ جوان ہیجدہ سالہ قضا کرد - یا جیسے طبع رسالۂ دربار آصفی
مولفۂ جناب سید اسد اللہ صاحب عرف میر نواب تعلقدار کی تاریخ کہی ہے ؎ کلک
الم نوشت چہ خوش سال انطباع - صبح طرب مرقع دربار آصفی - یا جیسے طبع مہتاب
داغ کی تاریخ کہی ہے ؎ الم نے کہی اسکی تاریخ ہجری - یہہ دیوان ہے داغ معجز
بیان کا - یا جیسے تہنیت خطابات استادی حضرت جہان استاد بلبل ہندوستان
ناظم یار جنگ دبیر الدولہ فصیح الملک نواب مرزا خانصاحب داغ دہلوی مدظلہ العالی مین
تاریخ کہی ہے **تاریخ** سخن سنج والا گہر ذی حشم + فلک آستان داغ عالیجناب
خطاب جو ملک دکن مین ہوئے - ہوئے مدعی سارے جلکر کباب - یہہ سن تہنیت کا

الم نے کہا - مبارک مبارک ہون پانچون خطاب - یا جیسے انوی سید ابراہیم صاحب تخلص بہ نلمیان کے فرزند کی ولادت کی تاریخ فصلی کہی ہے ع میوۂ نوریں گلزار خلیل ف واضح ہو کر اکثر تاریخ کی یہی قسم شائع و مطبوع ہے اور بہتر بھی یہی ہے کہ پورے مصرع مین ہو اور بہتر تیکی الفاظ سے بالکل معرّی ہو - چونکہ یہہ قسم یعنی کامل الاعداد بہ نسبت دوسری قسمون کے بہتر اور ہر دلعزیز ہے اسواسطے اساتذہ نے اسمین تکلفات و صنائع کو بھی داخل کیا ہے - ہر چند اسکے صنائع و تکلفات کا احصا ممکن نہین لیکن بقول حضرت جلال لکھنوی جو افادۃ التاریخ مین افادہ فرمایا ہے اور اُنکے سوا نے دوسرے اساتذہ و شعرا نے بھی اپنے کلام مین ظاہر کیا ہے اور زور طبیعت دکہایا ہے او نیز زیادہ کر کے یہان درج کئے جاتے ہین - لیکن مورخ کو چاہیے کہ جس صنعت مین تاریخ کہے اوسکی صراحت مصاریع اولی یا خاص مادہ مین ضرور کردے جس سے سامعین و ناظرین بغیر تردد سمجھہ جائین کہ فلان ترکیب سے سال مطلوب حاصل ہو جاتا ہے - ورنہ مورخ مورد اعتراض ہوگا اور جواب ممکن نہوگا - چنانچہ ان صنائع مین سے ایک صنعت منقوطہ ہے جسکو صنعت معجمہ بھی کہتے ہین -

نکہت دوم صنعت منقوطہ یا معجمہ کے بیانمین - صنعت منقوطہ وہ ہے کہ لفظ یا فقرہ یا مصرع کے صرف حروف منقوطہ شعر تاریخ ہوتے ہین - باقی حروف سے بحث نہین ہوتی - چنانچہ مولف ہیچمدان نے استادی حضرت جہان استاد مدظلہ العالی کے دیوان سوم کی تاریخ اسی صنعت مین کہی ہے ع معجمہ مین سال فصلی کر رقم * نقد فکر داغ مینو طبع ہے یا جیسے حکیم قیام الدین صاحب نیر تخلص نے سید غلام حسنین صاحب قدر بلگرامی مرحوم کے کلیات کے طبع کی تاریخ کہی ہے ع پس سنش نیر بگفتم از حروف معجمہ * نظم قدر بلگرامی بہتر از دریتیم - ۱۸۹۱ء

نکہت سوم صنعت مہملہ کے بیانمین - صنعت مہملہ وہ ہے کہ لفظ یا فقرہ یا مصرع کے صرف حروف مہملہ سے تاریخ نکالی جائے - جیسا کہ مولف ہیچمدان نے ترتیب مہتاب داغ کی فصلی تاریخ اس صنعت مین کہی ہے ع کلام سرور و سردار اہل علم دکہا کہ -

فطلب المشرکون ان قالوا اللھم ان کان ھذا ھو الحق من عندك فامطر علینا حجارۃ من السماء ۔ سنت الاولین کے یہ معنی ہیں کہ معاینہ عذاب کے بعد مشرکین نے یہ درخواست کی کہ یا اللہ اگر یہی حق ہے اگر یہ تیری ہی طرف سے ہے تو ہم سب پر آسمان سے پتھر برسا۔

یہ تو اولین کی سنت تھی۔ لیکن سید الاولین والآخرین رسول رب العلمین صلوات اللہ علیہ الی یوم الدین کی سنت طاہرہ بالکل ہی مختلف شی ہے۔ (گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر)

فالسنة اذا أطلقت فی الشرع فانما یراد بھا ما امر بہ النبی صلے اللہ علیہ وسلم ونھی عنہ وندب الیہ قولاً وفعلاً مما لم ینطق بہ الکتاب العزیز۔

شریعت میں جہاں کہیں سنت کا اطلاق ہوا وہاں اس سے یہ مراد لیتے ہیں۔

(۱) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس فعل کا حکم دیا ہو۔

(۲) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جس فعل سے روکا ہو۔

(۳) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی چیز کو مندوب و مستحسن سمجھکر اسکی جانب توجہ دلائی ہو۔ خواہ زبان مبارک سے فرمایا ہو یا خود کر کے دکھایا ہو۔

(۴) اور یہ سب کچھ اس حالت میں کہ کلام اللہ اس باب میں خاموش ہو۔

وقد یفعل الشئ بسبب خاص فلا یعم غیرہ ۔ کبھی ایسا ہوا ہے کہ آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام نے کسی خاص سبب سے کوئی کام کیا ہے ۔ یہ حکم عام نہ ہوگا۔

وقد یفعل لمعنے فیزول ذلك المعنے ویبقے الفعل علی حالہ متبعاً کقصر الصلوۃ فی السفر للخوف ثم استمر القصر مع عدم الخوف۔ کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ کسی مخصوص مطلب کیلئے آپ نے کوئی کام کیا ہے لیکن اس کے زوال پر بھی وہ فعل بحال رہا اور اس کا اتباع ہوتا رہا مثلاً حالت سفر میں دشمنان خدا کے خوف سے نماز میں قصر کرنا جب یہ خوف نہ رہا تب بھی حکم قصر باقی رہا۔

ومنه حديث عبد الله بن العباس رمل رسول الله صلى الله عليه وسلم وليس بسنة - رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رمل فرمایا مگر یہ سُنّت نہیں ہے

ومذهبه ان النبي صلى الله عليه وسلم لم يبين فعله لكافة الامة ولكن بسبب خاص وهو ان يرى المشركين قوة اصحابه - اس باب میں ابن عباس کا مذہب یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے اس فعل کو تمام اُمت کیلئے سنت نہیں قرار دیا بلکہ اس کا ایک خاص سبب یہ تھا کہ مشرکین کو اپنے صحابہ کی قوت دکھائیں۔

یہ اور ایسے ہی کتنے ہی بینات طیبات ہیں جن کے مجموعہ کو علم حدیث کہتے ہیں اور جس پر شریعت طاہرہ کا مدار ہے۔

فاكرم به من علم موضوعه النبي صلى الله عليه وسلم - ایسے علم کی بزرگی اور کرامت کا کیا پوچھنا جس کا موضوع خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات مجمع الصفات ہو - سبحان الله وبحمده وسبحان الله العظيم۔

واكرم بكتاب ينبئ عن ذلك العلم ويحدث عن قديمه وحديثه ويكشف عن سمينه وغثيثه - اور ایسی کتاب کے فضل و شرف کا کیا کہنا جو ایسے علم شریف کی کتاب ہو کہ عہد قدیم سے لیکر عصر جدید تک کی تاریخ حدیث پر حاوی اور اس کے منازل قوت وضعف کی راہ نما ہو

فالله يجازي صاحبه خيرًا فانه هو الصمد وقد صمد اليه عبده المدعو بعبد الصمد فاصمدت اليه أموره حتى تجلى له نوره - صاحب کتاب کو اللہ جزائے خیر دے، اللہ الصمد کی جناب میں اس کا بندہ عبد الصمد رجوع ہوا ہے نتیجہ یہ ہے کہ امور حدیث اس کے لئے مستقیم ہو گئے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نور کا اس پر ظہور ہوا۔

فليستقم على ذلك مصمدًا يلاقي محمدًا صلى الله عليه وسلم فقیر دست بدعا ہے کہ صاحب کتاب اس طریق پر راسخ و ثابت رہے حتی کہ جناب رسالتمآب میں باریاب ہو جائے۔ اللهم صل على محمد وعلى آل محمد كما صليت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم انك حميد مجيد -

عبد الله العمادي دفع الله عنه معرة العوادي بكرمه الهمادي - لتسع ليال بقين من رجب الاصب ١٣٥٤ للهجرة

چنانچہ مرزا قیصر بخت بہادر فروغ تخلص نے کسی شخص دنی الطبع کے اوج مراتب کی تاریخ اس صنعت مین کہی ہے عبارت یہ ہے - اوج جامع عیوب ہو لمس تماع شد ہمہ جاجل جلالہ آبروے سگ زیبا گردید ناجی عین دل بہار عادم عدہ باد - اس عبارت مین سے سنہ ہجری بحساب دائرہ اس ترکیب سے حاصل ہوتا ہے کہ دائرہ کے جس خانیکو چاہو بحساب فرد مبدا قرار دیکر اُس سمیت تیسرے خانے پر پہنچکر پہلے دونون خانے چھوڑ دین اور تیسرے خانے کے عدد لے لین - پھر اس تیسرے خانیکو پہلا خانہ قرار دیکر اس سے تیسرے خانیکے عدد لے لین یہانتک کہ انتہا اسی خانے پر ہو جسکو مبدا ٹھیرایا تھا - اس حساب سے شمار مین کل ساتھہ خانون کے عدد لئے جائینگے - اور سنہ ۱۲۷۴ھ حاصل ہوگا - اسیطرح بحساب خمس و سبع و تسع وغیرہ جہانتک چاہو خانون کا حساب کرتے جاؤ بے کم و زیادہ سنہ مذکور حاصل ہوگا - اور بحساب زوج اسطرح استخراج کرنا چاہئے کہ جس خانے کو مبدا قرار دیا ہے اس سمیت دوسرے یا چوتھے یا چھٹے وغیرہ خانے پر پہنچکر اسی خانے کے عدد لے لین - پھر اسکے بعد کے خانے سے شروع کرکے حسب قاعدہ مرقومہ عدد لیتے جائین یہانتک کہ انتہا خانہ مبدا کے خانہ ماقبل پر ہو اور شمار مین وہی سات خانون کے عدد لئے جائین دائرہ مذکور یہہ ہے -

مبدا الحساب فرد

[دائرہ]

۲ + ۴۰ + ۱ + ۳۰ + ۱ + ۱۰ + ۳ + ۵۷ + ۲۵۸ + ۱۱۴ + ۸۸ = سنہ ۱۲۷۴ھ علیٰ ہذا الحساب سدس و ثمن و عشر وغیرہ سے سنہ مطلوب حاصل ہو سکتا ہے

واقعی یہہ صنعت نہایت پر تکلف اور محنت طلب ہے -

نکہت یازدہم بطریق جمع و تفریق و ضرب تاریخ نکال سکتے ہیں - چنانچہ حافظ محمد ممتاز علی صاحب - افقط تخلص سنہ طبع مہتاب داغ کی تاریخیں ان صنعتوں میں کہی ہیں

## تواریخ

| | |
|---|---|
| مین نے جب چاہا لکھوں ازروی جمع<br>وارد خاطر ہوئے الفاظ ذیل | سال طبع اس گلشن اشعار کا<br>خوش بیانی حسن معنی جو چلا<br>۹۷۹ + ۲۸۸ + ۴۳ =<br>سنہ ۱۳۱۰ھ |

## ولہ بطریق تفریق

| | |
|---|---|
| چھپا دیوان ثالث داغ کا ہے التجا حق سے<br>سن فصلی اگر درکار ہے تفریق کر رو سے | حسد کا داغ دل سے شاعران ہند کے دھو دے<br>سیاہی داغ سے لاف عدو اشعار سے کھو دے<br>(۸۶ - ۱۰۰۵) + (۱۹۱۱ - ۷۲ ۵) -<br>سنہ ۱۳۰۰ فصلی |

## ولہ بطریق ضرب

| | |
|---|---|
| مژدہ باد ای بلبلان سیر گلزار سخن<br>سال طبعش گر زروی ضرب خواہی حافظا | حالیا از رشک طبع گلشن ایں دود مید<br>اوج را بر قال زن تا سال تو آید پدید<br>۱۰ × ۱۳۱ =<br>سنہ ۱۳۱۰ھ |

## یا جیسے حضرت جہان استاد مدظلہ العالی کی تاریخ

| | |
|---|---|
| غم فتح ملک سلطان چہ بلاسے جان و دل شد<br>چو ز داغ سال رحلت دل دردمند پرسید | وہدش مقام جنت ز کریم کریم غفار<br>بکشید آہ حسرت دو صد و دو از دہ بار<br>۶ × ۲۱۲ =<br>سنہ ۱۲۷۲ ہجری |

یا جیسے مولف ہیچمدان نے طبع مہتاب داغ کی فصلی تاریخ کہی ہے

## ایضاً بطریق ضرب از مولف

شاہ اقلیم سخن اُستاد شاہ
شاعر شیرین زبان نازکخیال
تیسرا دیوان ہے انکا زیر طبع
محو تہا مین فکر مین تاریخکی
سال فصلی یون ہہی نکلے ای الم

داغ عالی قدر صاحب اختیار
بلبل ہندوستان عالی وقار
انتخاب وبیمثال و پربہار
یہہ ندا ہاتف کی آئی ایکبار
تین چکر گر لگائے۔ روزگار
۳ × ۴۳۴ =
سنہ ۱۳۰۲ فصلی

**نکہت دوازدہم صنعت ترجمہ کے بیان مین** وہ اسطرح ہے کہ ہر حرف کے عدد کو حروف سے لکہکر اون حروف کے عدد شمار کیے جائین جیسے مشفقی منشی نصیر احمد خانصاحب شوق تخلص۔ میر منشی رسالۂ اردلی خاص بہوپال شاگرد حضرت جہان استاد مدظلہ العالی نے طبع مہتاب داغ کی تاریخ کہی ہے۔

**تاریخ** از فضل کردگار درین موسم بہار * سرسبز شد چو گلشن راحت فزای داغ
گفتہ سہ سال شوق بیک مصرع بلند۔ باغ گزین و نغمۂ جادو دوای داغ
سنہ ۱۳۱۰ھ — سنہ ۱۳۰۱ف — سنہ ۱۳۰۰ہندی

### تصریح صنعت

| ب دو ۱۰ | ا یک ۳۰ | غ یکہزار ۲۴۳ | گ بیست ۴۷۲ | ت ہفت ۴۸۵ | ی دہ ۹ | ن پنجاہ ۵ | . | سنہ ۱۳۱۰ ہجری |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ن پنجاہ ۶۱ | غ یکہزار ۲۴۳ | م چہل ۳۸ | ہ پنج ۵۵ | ج سہ ۶۳ | ا یک ۳۰ | د چہار ۲۰۹ | و شش ۶۰ | سنہ ۱۳۰۱ فصلی |
| ر چہار ۲۰۹ | ش شش ۶۰۰ | ا یک ۳۰ | ی دہ ۹ | ا چہار ۲۰۹ | ا یک ۳۰ | ع ہزار ۲۱۳ | . | سنہ ۱۳۰۰ ہندی |

غیر ازین موّرخ مجاز ہے چاہے کسی صنعت مین تاریخ کہے لیکن اسکی تصریح کردینی ضرور ہے - اور یہہ سب صنائع خالی از تکلف نہین - حقیقۃً تاریخ صاف الفاظ مین ہوا کرتی ہی نہ اس قاعدہ مرقومہ مطبوع ہوگی اور اظہار زور طبیعت کے واسطے ممکن ہے کہ کوئی ایک قاعدہ فرضی مقرر کرکے اسمین تاریخ کہے - چنانچہ شوق صاحب موصوف نے طبع دیوان ممدوح کی ایک تاریخ بقاعدہ فرضی کہی ہے و ہو ہذا -

تاریخ جب یہہ دیوان جہان معنی ہے ٭ اسکی تاریخ ہو وہ مشفق من ٭ نکلے ہر چیز سے رعنائی ٭ شوق سے نکلے یہ شگرف سخن ٭ پہلے اُس چیز کے عدد لکھلے - جس سے ہو شکل مدعا روشن ٭ پہر اُسے ضرب کر تو بارہ سے ٭ اور پانچ اوسمین جوڑ اسے پرفن ٭ بعد ازان اسکو چہہ پہ کر تقسیم ٭ اور باقی کو اسے وحید زمن ٭ دو سے ۶۶۲ باسٹہہ مین ضرب دے بیشک ٭ حاصل ضرب ہوگا ہجری سن ٭ تصریح صنعت مثلاً لفظ آب سے اگر تاریخ نکالنی منظور ہو تو اُسکے تین عدد ہین - تین کو بارہ مین ضرب دیا تو ۳۶ چہتیس ہوئے اسپر پانچ بڑہائے اکتالیس ہوئے - اکتالیس کو چہہ پر تقسیم کیا پانچ بچے - پانچ کو دو سے باسٹہہ مین ضرب دیا تو حاصل ضرب سنہ ۱۳۱۰ھ ہجری ہوئے -

علیہذا میرزا در علیصاحب رعد تخلص مولف گنجینۂ تواریخ نے بہی ایک نئی صنعت اختراع کرکے اپنی کتاب گنجینۂ تواریخ کی تاریخ نکالی ہے و ہو ہذا تاریخ صد شکر کہ یہہ کتاب نادر - مطبوع ہوئی بزیب و زینت - مطلوب ہوا جو سال اسکا - سوجہی اسے رعد طرفہ صنعت جتنے الفاظ ہین جہانین - پیدا ہو ہر اک سے سال ہجرت - جو دیکہیگا یہی کہیگا - تاریخ نہین یہ ہے کرامت - ایسی تاریخ ہمکو لکہنی - آسان ہے ریاضی کی بدولت - جو چاہو فرض کرلو الفاظ - قلت سے ہون یا کہ ہون بکثرت - جسطرح سے چاہو اُنکا اعداد محسوب کرو نہوگی دقت - کچہہ نقطے بڑہاؤ سید ہے جانب - جتنے تم چاہتے ہو حضرت چار اسپہ زیادہ کرکے فوراً - مجموعہ یہ پانچ پر ہو قسمت - باقی پہ بڑہاؤ نصف اوسکا - جو کچہہ بچ جاے بعد قسمت - حاصل جو ہو اس عمل سے آخر - محسوب ہو اُسکی چوتہی قوت اور اوسپہ بڑہائے جو تیرہ - پیدا ہو جائے سال ہجرت تصریح صنعت فرض کرو کہ لا

۲۷۴ کے اسپر ایک نقطہ بڑہایا ۲۷۴۰ ہوئے - اسپر ۴ زیادہ کئے ۲۷۴۴ ہوئے - اسکو پانچ پر تقسیم کیا باقی رہے ۴ اسپر اسکا نصف زیادہ کیا ۶ ہوئے - اب ۶ یعنے چھہ کی چوتھی قوت مساوی ہے ۶×۶×۶×۶ کے اور یہہ مساوی ہے ۱۲۹۶ کے اسپر ۱۷ زیادہ کئے تو ۱۳۱۳ ہجری حاصل ہوئے - واضح ہو کہ یہہ آخری تینون تاریخین ہر چند عمدہ صنعت مین کہی گئی ہین - لیکن تکلف سے خالی نہین - علیٰہذا صنعت دائرہ بہی -

**غنچۂ دوم تاریخ معنوی زائدالاعداد کے بیان مین** - زائدالاعداد وہ تاریخ ہے کہ جسمین عدد مطلوب سے کسی قدر زیادہ ہون اور مورخ مصاریع اولی یا خاص مادے کے مصرع مین اشارہ کردے کہ فلان حرف یا لفظ مناسب کے عدد مادہ مین سے خارج کرنے سے سال مطلوب حاصل ہوتا ہے - اگر یہہ اشعار نہوگا تو بسبب زیادتی اعداد وہ تاریخ تاریخ نکہلائیگی اور مورخ مورد اعتراض ہوگا - اس صنعت کو صنعت تخرجہ یا صنعت تعمیہ خارجی بہی کہتے ہین - اور تعمیہ کے معنی لغوی نہان داشتن ہے - اور اصطلاح مین کمی وبیشی اعداد سے مراد ہے - مثال تعمیہ خارجی کی یہہ ہے - مولوی روم نے کہا ہے **تاریخ** من چگویم کربلا را واقعات آہ بیرون آمد از اسم ذات **تصریح** اسم ذات اللہ ہے - اسکے عدد چہیاسٹہ ہین - اسمین سے آہ کے عدد جو چہہ ہین خارج کردینے سے ساٹہہ باقی رہے اور یہی سنہ شہادت امام حسین علیہ الصلوٰۃ والسلام ہے - اور یہہ تاریخ بہی اسی صنعت مین اسی واقعہ عظمیٰ وقیامت کبریٰ کی ہے ؎ سر دین رابرید یزید ہی - دین کے ۶۴ عدد ہین سر دین رابرید کہکر شاعر نے تخرجہ کا اشارہ کردیا یعنے دال کے عدد خارج کردینے سے ۶۰ سنہ ہجری حاصل ہوتے ہین - اور بعض اسطرح تخرجہ کیا کرتے ہین کہ مثلاً دل شاد نہین رہا یا سر اعدا کاٹا یا از پا بیفتاد وغیرہ یہہ سب تخرجہ کے اشارے ہین - چنانچہ مولف نے ایک تاریخ اسطرح کہی ہے **تاریخ** خوشا بروز دوشنبہ بدست ولی عہد کاندر - بگشت پیل دمانی بضرب تیر تفنگ - فتاد پیل چو از پا الم سنش بنوشت - شکار فیل مبارک بود بافر جنگ - یعنے مصرع چہارم کے اعداد مین سے لام کے ۳۰ عدد خارج کردینے سے ۱۳۰۲ سنہ ہجری حاصل ہوتے ہین واضح ہو کہ حضرت استاد جہان مدظلہ العالی کا حکم ہے کہ تاریخ ولادت وشادی وغیرہ مین

تخرجہ نکرین کیونکہ لوگ اسکو منحوس سمجھتے ہین ۔

**غنچۂ سوم تاریخ معنوی ناقص الاعداد** ۔ کہتے ہیں ناقص الاعداد وہ تاریخ ہے کہ جسمین عدد کم ہون اور شاعر مصاریع اولی یا خاص مصرع مادہ مین اشارہ کردے کہ فلان حرف یا لفظ مناسب کے عدد داخل کرنے سے تاریخ پوری ہوتی ہے ۔ اگر یہہ شعار نہ ہو تو تاریخ محل اعتراض ہوگی ۔ اور اس صنعت کو صنعت تدخلہ یا تعمیۂ داخلی کہتے ہین جیسا کہ مرزا قیصر بخت بہادر نے تعمیر مسجد کی تاریخ فرمائی ہے **تاریخ** چہ عالی مسجدی تعمیر گردید ۔ نظیرش در نظر نایدبدنیا ۔ من و ہاتف بہم تاریخ گفتیم ۔ کز و سال بنا گردد ہویدا عبادت خانۂ اسلام گفتم ۔ ز ہاتف شد ندا ۔ آباد بادا ۔ عبادت خانۂ اسلام مادہ ہے اسمین آباد بادا کے عدد داخل کرنے سے ۱۲۸۲ھ ہجری حاصل ہوتے ہین ۔ اور اکثر اسطرح تدخلہ کیا کرتے ہین کہ از سر اخلاص یا از دل شاد ۔ یا از پاے گریز وغیرہ کہکر اشارہ تدخلہ کا کردیتے ہین ۔ اور یہی شایع و مروج ہے ۔ چنانچہ حضرت جہان استاد مدظلہ العالی نے فرمایا ہے ؎ بگو داغ از سر اخلاص تاریخ ۔ مزار اشرف عبدالنبی شاہ ۔ سر اخلاص یعنے الف کا ایک عدد داخل تاریخ کرنے سے ۱۳۰۵ھ ہجری حاصل ہوتے ہین ۔ یا جیسے یہہ تاریخ ؎ لکھا سر آغاز سے یہہ داغ نے سال ۔ بالفعل جہاندار نے مارڈ مارے وشمن ۔ سر آغاز یعنے الف کا ایک عدد داخل تاریخ کرنے سے ۱۳۰۹ھ ہجری حاصل ہوتے ہین ۔ یا جیسے برادر عزیز القدر نکتہ پرواز سخن سنج میر محمد علی صاحب ۔ المتخلص بہ تیغ شاگرد حضرت جہان استاد مدظلہ العالی نے کتاب ہذا کی تاریخ کہی ہے **تاریخ** کیا ہی تاریخ الم نے لکھی ہے ۔ تیغ یہہ انتخاب ہے تاریخ ۔ کہدو تاریخ با سر انصاف ۔ واہ کیا لاجواب ہے تاریخ ۔ سر انصاف یعنی الف کا ایک عدد داخل تاریخ کرنے سے ۱۳۱۳ھ حاصل ہوتے ہین ۔ یا جیسے اس ہیچدان نے تاریخ جلوس اعلیحضرت قدر قدرت سکندر شوکت دارا حشمت حضرت بندگانعالی حضور پر نور نواب میر محبوب علیخان بہادر خلد اللہ ملکہ و سلطنتہ کے جلوس میمنت مانوس کی تاریخ عرض کی ہے ؎ الم با دل شاد تاریخ گفتم ۔ ہمایون جلوس شہ ملک گستر ۔ دل شاد یعنے الف کا ایک عدد داخل کرنے سے

سنہ ۱۳۱۱ ہجری حاصل ہوتے ہین - یا جیسے اخوی مرزا محمد ہادیخان صاحب بہادر گوالکنڈہ بریگیڈ میجر کے فرزند ارجمند مرزا ابوالحسن طولعمرہ کی ولادت باسعادت کی تاریخ اس ہیچمدان نے کہی ہے ؎ سر دل سے سال ولادت کہا - گل باغ آل محمد حسین - سر دل یعنے دال کے عدد داخل تاریخ کرنے سے سنہ ۱۳۰۸ ہجری حاصل ہوتے ہین واضح ہو کہ حضرت جلال نے افادۃ التاریخ مین حضرت غالب مرحوم وغیرہ کو اس قسم کے تدخلے پر مورد اعتراض کیا ہے - اور فرمایا ہے کہ از سر بہت یا از روے زاری کہنا تدخلہ اعداد نہین ہے بلکہ قول شاعر ہے اور اسکے معنی خوش ہوکر یا زاری کر کے ہوتے ہین - لیکن مین اسکا ایک مختصر سا یہی جواب کافی سمجھتا ہون کہ از حرف ربط ہے اور اکثر ابتدا کے واسطے مستعمل ہے جیسا کہ کہتے ہین کہ از حیدرآباد تا لکہنو رفتم - پس یہان بھی از کی ابتدائی معنی لینے چاہئے اور مدعائے شاعر بھی یہی ہے ایسے مواقع پر خوش ہوکر یا زاری کر کے معنی کرنی انصاف سے بعید ہے فاعتبروا یا اولی الابصار -

ف تاریخ معنوی مین ایک اور صورت ہے جو تعمیہ داخلی و خارجی دونو پر شامل ہے جیسا کہ نعمت خان عالی نے کہا ہے تاریخ بوالحسن داشت جا بچار محل - بدرش کرد زانمیان تقدیر - اوچو برخاستہ بجاش نشست - شاہ اورنگ زیب عالمگیر - مادہ تاریخ بچار محل ہے - اسکے عدد دوسو بیاسی ۲۸۲ ہین اسمین سے بوالحسن کے عدد ایکسو ستاون ہین طرح کرنے سے ایکسو پچیس ۱۲۵ باقی رہے - اُسپر شاہ اورنگ زیب عالمگیر کے عدد جو نوسو تہتر ۹۷۳ ہین زیادہ کرنے سے سنہ ۱۰۹۸ ہجری حاصل ہوتے ہین - یہہ بھی اچھی صنعت ہے

**گل چہارم تاریخ صوری و معنوی کے بیان مین** تاریخ صوری و معنوی اُس تاریخ کو کہتے ہین جو لفظاً و معناً شعر تاریخ ہو یعنے الفاظ سے بھی تاریخ پائی جائے اور اعداد سے بھی - جیسا کہ حضرت جہان استاد مدظلہ العالی نے فرمایا ہے ؎
بہر تاریخ یہہ کہدے اے طرح - پنجشنبہ سہ ذی الحجہ سال - یا جیسے مولف نے طبع بہتاد تاریخ کی تاریخ کہی ہے کہ جسکے الفاظ شعر تاریخ ہجری مین اور اعداد مظہر تاریخ فصلی ہے ؎
سہ و بیست سال ہجری در معنویت فصلی - در سیزدہ صد و دہ مطبوع گشت امسال -

عدد واضح کے [illegible] محمد حسین خان مرحوم مین ہے

گل پنجم سنین متعارفہ ومروجہ کے بیان مین سنین مروجہ جنمین
تاریخ اکثر کہی جاتی ہے یہہ ہین - اول سنہ ہجری اور یہہ زمانہ ہجرت جناب رسالتمآب
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے لئے جاتے ہین - اور یہہ سنہ بموجب درخواست عمرو عاص
بتجویز حضرت مظہر العجائب علیہ الصلوٰۃ والسلام حضرت خلیفہ ثانی رضی اللہ عنہ نے
مقرر فرمایا - اور اب غرہ محرم سے سنہ ١٣١٤ ہجری ہین دوم سنہ فصلی کہ وہ زمانہ اکبر مین
تجویز ہوئے اور اب سنہ ١٣٠٥ ہین سوم سنہ عیسوی اور اسکو مسیحی وانگریزی بھی کہتے ہین
اور ابتدا اسکی رسالت یا غیبت حضرت عیسی علی نبینا وآلہ وعلیہ السلام سے ہی اور اب
سنہ ١٨٩٦ع ہین چہارم سنہ سمبت بکرماجیت ہین اور اب سنہ ١٩٥٤ ہین سوائے ان کے
چند اور سنین معتبر بیان کئے جاتے ہین کہ وقت ضرورت انکی دریافت کیلئے مورخ کو
تشویش و پریشانی عاید نہو اول سنہ مہدوی ہے کہ وہ زمانہ ولادت یا غیبت حضرت
امام مہدی آخر الزمان صلواۃ اللہ وسلامہ علیہ سے لئے جاتے ہین - اور اب سنہ ٥٨ ہین
دوم سنہ الہی اور یہہ روز جلوس جلال الدین محمد اکبر بادشاہ اول سے مروج ہین اور اب
سنہ ٣٤١ ہین سوم تاریخ جلالی اور اسکو ملکشاہی بھی کہتے ہین ابتدا اسکی عہد جلال الدین
پادشاہ سے ہے اور اب سنہ ٨١٥ ہے چہارم زمانہ حضرت آدم علی نبینا وآلہ وعلیہ السلام
سے آجتک کہ سنہ ١٣١٤ ہجری ہین سات ہزار دو سے چالیس سال شمسی ہوئے پنجم
طوفان حضرت نوح علی نبینا وآلہ وعلیہ السلام سے آجتک چار ہزار سات سے ستانوے
سال شمسی ہوئے ششم زمانہ رسالت حضرت موسی علی نبینا وآلہ وعلیہ السلام سے
ابتک تین ہزار دو سے سات سال شمسی ہوئے ہفتم حضرت ابراہیم علی نبینا وآلہ وعلیہ
السلام سے ابتک چار ہزار دو سے ستر سال شمسی ہوئے ہشتم حضرت داؤد علی نبینا
وآلہ وعلیہ السلام سے ابتک تین ہزار چہ سے بارہ سال شمسی ہوئے نہم زمانہ راجہ جدہشٹر
سے ابتک چار ہزار نو سے اٹھانوے سال شمسی ہوئے دہم زمانہ بخت نصر سے
ابتک دو ہزار چہ سو تینتالیس سال شمسی ہوئے یازدہم عہد سکندر سے ابتک
دو ہزار ایکسو ساٹھ شمسی ہوئے دوازدہم تاریخ ترکی اسکو تاریخ العود اور تاریخ

غازلم بھی کہتے ہین ابتدا اسکی عہد غازلم بادشاہ سے ہے ابتک چار ہزار ایکسو نوے
سال شمسی ہوئے ۔

الحمد للہ کہ جو کچھ قواعد و ضوابط نارنگلوئی مین نجی کتب مستندہ مین دیکھے اور حضرت جہان استاد
مدظلہ العالی سے بھی جو کچھ مجھے تعلیم و تلقین فرمایا وہ سب بشرح و بسط تمام اس رسالہ
عجالہ مین بنظر آسانی برادران فن درج کئے گئے اور اب ناظرین سے امید قوی رکھتا ہون
کہ بروقت ملاحظہ اس عاصی پر معاصی کو دعاے خیر سے یاد و شاد فرمائین ؎

غریق رحمت ایزد کسے باد ؛ مولف را بہ الحمدے کند یاد

وما توفیقی الا باللہ العلی العظیم والحمد للہ رب العالمین والصلوۃ والسلام
علی رسولہ الکریم الامین وآلہ الطیبین الطاہرین واصحابہ المکرمین
الراشدین

# بالخیر

دایہ - پژدہ - دوی - واحدا - ایازا - بے ادبا - آب بادی - آب بہی - اہواز - دیو - جزری
بجویا - لبطحا - پدید - زیچ - حواجب - پیاز - آحیا - بادبدیہ - زودپا - باب وزد - جیب آواز
جابجائی - بدوجہ - دودید - بیاز - واہی - بہودہ - جوہو - دودآہ - دیباج - آہا زو - بہابی -
جادداد - دودہا - حجاب ہا - احباب ہا - پاسے ادب - جادہ ادب - ادب یاب - جدّ اجداد
الطبیج - بادپاسے - از حد - لطاجو - دواجو - حب بچہ - دوباز - بچہ باادب - بدید - بدتجاب
اہاجی - جاہامی - بوزہ - دہ جج -

**۲۱** بطی - دوای - بازآئی - دہی - بیداد - زوی - زید - زوجہ - اک - جیمی - جائزہ
مجوزہ - زودو - آگ - کا - ہژدہ - طبیب - جواب داد - ہدایا - بجوی - جواب دہ - جدید
پزادہ - دوزد - بدآواز - بوجی - بچلی - وادی - دوادو - آب وہوا - جزای - ابواب جاۓ
ہادیا - اعدائی - بدیہہ - زیب - طبی - بدحجابا - بوسے آب - پیچ آب - آب چہ بچہ - بازدید
جاسے ادب - جدا احباب - سپلے جو - بجو - جوزہ - بے چاہ - حب پیچ - دوجج - آوازبد - یزد
بیزدیہ - اچھا ہو - وزدیدہ -

**۲۲** ایجاز - کب - زہی - ہوای - گپ - بک - حدود - دبادیا - واجبی - یاہو - زاید - حاجی
ہیز - زیاد - بواجی - ایزد - اکا - حبیب - اچھا ہوا - بچہ زاد - چیدہ - پوید - واہی - بوید - بادیہ
جوابی - بیادہ - پیادہ - یادہ - باوجود - ازدواج - باحیا - بے جبہ - دوجواب - دوآہو - دوجدے
جوازہ - ہبڑ - دودیدہ - بچیہ - یادباد - جہید - چہید - پازیب - آبجوی - بودی - جوازہ - اجزا
زادی - ہوہو - اطیب - حدی - بآوازہ - جواز - آب دیہ - ہیچ جا - آہ زدہ - بدی ید
زوج بد - بدحیائی - جبدزد - وجہ آداب - جباب جو - جواسبے - دادیاب - بے اوج - پی جب

طیبا
ناجیا
آب جیا

**۲۳** حجیب - جابدی - پاک - احدی - بکا - باک - جبہ - دیدہ - آب بازی - حاطہ
طبیب - بدزادہ - جدّ بجا - دوپائے - دوحباب - سپے دوا - کج - گج - جادہی - ازیاد
جک - وہید - ایزاب - یعد - زیب جا - پاسے چپ - آہ زاہد - ادیب بد - زاہد بد - بزاہد
جایداد - بزادی - حاوی - آزادی - بیاسے - جہادی - دوحہ - ہوا ہو - ہاؤہو - آب جو یا - دہی
یازہ - حاجیا - بازی آب - آب پیاز - بیوہ - جیابی - ابجدی - بگا - یاجوج - پای - جوید - جگ

باگ
بازآبی

